# ہر دلعزیز

منگل کے دن شروع کرے اور ہر روز متواتر 72 یوم تک اس کا جاپ کرتا رہے اور سات ہزار دو سو منتر کے ذریعے ناریل کے ساتھ ہون کرے جو راکھ ہون سے تیار ہو اس کو ماتھے پر لگا کر جہاں جائے گا ہر دلعزیز ہو جائے گا۔ جب اتار دے تو اپنی اصلی حالت میں آجائے۔

منتر : اوم نمو سر داکری اسر دوکھ دھنی کارلی شرینگ ہرینگ سواھا.

......☆......

# ہر مراد پوری ہو

دیوالی کی رات کو لکشمی کی صورت کی مانند بناؤ اور اس کے اوپر سندور چڑھاؤ اور دھوپ سنیپ سے اس کی پوجا کرو اور منتر کا دو سو بار جاپ کرو۔ جب جاپ عامل مکمل کر لے تو بھنڈار مستقل ہو جائے گا اور آپ کی مراد پوری ہو جائے گی۔

منتر : اوم شر لیک ہر لیک کلینگ والے سواھا

......☆......

# منتر سرسوں پر پڑھنے کا

کوری سرسوں با گن بنتی۔ لگی آگ فلانی داسی کو رج پر گنتاں جس گھر

گھتاں مٹھ بھر۔ بھوت بچاواں تس گھر۔ بھن فلانی دا متھا۔ بھن فلانی دا کپال۔
جاگ بے جاگ تیر انگیا بیتال جس کولا واں تس کو بھڑک لاگ کالا گورا کھمر پال

ترکیب:

چاند گرہن میں 501 بار سیتی سرسوں پر پڑھیں ایک ہاتھ میں سرسوں
لیکر اس پر پڑھ کر پھر دوسرے ہاتھ میں سے لیویں۔ اسی طرح اخیر تک کریں
اگر چاند گرہن کو نہ پڑھ سکیں تو نوچندی منگل کو شروع کر کے اکتالیس یوم تک
101 بار ہر روز پڑھیں پھر سرسوں کو کسی کوری ہنڈیا میں محفوظ رکھیں جب مطلوب
کے گھر میں جاویں تو کچھ دانے سرسوں کے چولہے میں ڈال دیں اور کچھ ان کے
گھر میں جہاں وہ پھریں بکھیر دیں۔

نوٹ: جب سرسوں ختم ہونے کے قریب ہو تو اور سرسوں اس سرسوں میں ملا کر اس
پر 101 بار منتر موصوف پڑھیں۔ مگر یاد رہے کہ جہاں فلانی فلانی کا لفظ ہے
وہاں مطلوبہ معہ اس کی والدہ کا نام لے تب اثر ہوگا۔

☆

# لڑائی جھگڑا کرنے والا خاوند مطیع ہو

جو شخص اپنی بیوی سے بلاوجہ لڑتا رہتا ہے اور اسے ناجائز طور پر تنگ کرتا
رہتا ہے اس کو مطیع کرنے کیلئے کالی مرغی کا سر مٹی کی ڈبیا میں بند کرے اس مرد کے
سونے والی جگہ میں دفن کر دے۔ کچھ ہی دنوں میں وہ اپنی بیوی سے محبت کرنے
لگے گا۔



جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

# دلی مراد پوری ہو

اس منتر کو پچیس ہزار بار پڑھیں اور جب یہ منتر پڑھ لیا جاوے تو عامل کی مراد پوری ہوگی۔ جس سے اس کی زندگی آرام سے گزرے گی۔

**منتر : اوم جگتر لیہ جاتوی کیے چرم نلھیے سواھا.**

☆

# برائے جب سندور پر پڑھنے کا

ہتھیلی تو ہنومنت بسے بھیروں بسے کپال۔ بارہ سنگھ کی موہنی موہے سب سنسار۔ ناہن رہے موہتا بیر۔ سب بیرن میں تیرا سیر سب کی ورشٹی باندھ دے موہے تیل سندور چڑھا وہاں تو ہے۔ تیل ہنڈ ور کہاں سے آیا۔ کیلاش پربت سے آیا۔ کون لایا انجنی کا ہنومنت، گوری کا گنیش۔ کالا پیلا تو ملا تینوں بسیں کپال بندھا تیل سندور کی دشمن گیا پتال دہائی کامیال سندور کی ہمیں دیکھ شیتل ہو جائے۔ ہماری بھگت، گورو کی شکت پھر و منتر ایشور وباج ست نام اویش گورو کو

## ترکیب:

باہر جنگل میں پیپل کے درخت کے نیچے برہنہ بیٹھ کر 108 بار اس کو پڑھیں۔ ہفتہ کا دن ہو۔ پاس بست لوبان۔ کھوئے کی مٹھائی اور سندور کا تیل ملا کر ایک ڈبیہ میں رکھیں اور پان کے پتے بھی پاس رکھیں 7 ہفتہ صرف ایک دن یعنی ہفتہ کو یہ عمل کیا کریں۔ ختم ہونے کے بعد سب چیزیں چورستہ میں پھینک

دیں اور سندور پاس رکھ لیں جب کسی کے پاس جانا ہو تو ذرا سا یہ تیل اور سندور ماتھے پر لگائیں۔ پھر جو کہیں گے۔ اُسے تسلیم کرے گا۔

☆

# بندش روزی کھولنا

ہر صبح کو نہا کر اس منتر کو سات یا انچاس بار پڑھیں تو بہت جلد روزی کہیں نہ کہیں سے ملے۔

منتر : کالی کنکالی مہا کالی مرے بندر جھوٹی بھالیجار بیرہیروں چوراسی لو ہوں جون ہان مٹھالی کھنالی۔



☆

# منتر محبت لونگ پر پڑھنے کا

لونگا لونگا لونگ سپاری لونگا باندی پورب سپاری۔ پہلا لونگ جوراتی ماتی۔ دوجا لونگ دکھا دے چھاتی۔ تیجا لونگ کھڑی کو لا دے۔ چوتھا لونگ مستی کل لا دے۔ لونگ لقمان توں جی چڑھ دیکھے اونچی ماڑی چمک نواں اوہدے تن دی ناڑی۔ سن رے شیطان۔ میرا کہنا مان۔ فلاں کس کو جالاگ ایسی لگنی لاگ نہ کھڑے کھڑی کو چین نہ بیٹھے بیٹھی کو سکھ جب تک نہ دیکھے ہمارا مکھ گورو کی لکت چیلے کی بھگت پھر دمنتر ایشور کا باچا چلے کام۔

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

## ترکیب:

نوچندی اتوار کو 21 عدد لونگ لے کر ہر ایک لونگ پر 21-21 بار پڑھ کر آگ میں جلاتا جائے اکیس دن تک کرنے سے مطلب حاصل ہوگا۔ مگر اپنے پاس گوگل یا دھوپ کی دھونی ضرور رکھے اور بھوج پتر پر چنبیلی کے پھولوں کا ہار اور کچھ بتاشے رکھ لیا کرے۔

☆

## آگ کا گھر

ایک ایسا مکان جو بھی اس میں جائے اس کو اس کی دیوار پر آگ جلتی ہوئی نظر آئے۔ اگر دھوپ میں مکان میں داخل ہو تو آگ بھڑکتی ہوئی دکھائی دے۔ بجھا ہوا چونا لے کر باریک پیس لیں اور نصف حصہ سرو کا گوند اور چوتھائی حصہ لوبان گوند دونوں کو باریک پیس کر چونے میں ملا لیں۔ پھر سیاہ گندھک ایک حصہ الگ چھان کر مرکب میں ملا کر تمام کو اچھی طرح سے پیس لو پھر روغن زیتون میں ملا کر دیواروں پر لگا دو جب خشک ہو جائے تو اس پر روغن یکساں تھوڑا تھوڑا لگا دو۔ اس کے ملتے ہی شعلے نمودار ہوں گے جب دھوپ آئے گی تو شعلے اور بھی بلند ہوں گے۔

☆

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

# منتر آگ بند کرنے کا

جلتی بنوں، ملتی بنوں، بنوں اگن سوائی، چار کوٹ کی بستر بنوں، ہنومان کی دہائی، ہنوماں لے گنڈ وادھاوے۔ اگن گھر پانی آوے، انہاں جوگن ککلاں ہاتھ گئی اسکا نور بستر پونجے اگن پانی ہوجا

## ترکیب:

اول اس منتر کو اکیس یوم تک بلا ناغہ 12 بجے رات کو مسان میں جا کر ماش کے دانوں 505 بار پڑھا کرے اور دانے ویران کوئیں میں ڈال دیا کرے جب چلہ ختم کرے تو ضرورت کے وقت سات دانے ماش کے لے کر ہر ایک دانہ پر سات مرتبہ یہ منتر پڑھ کر ڈالا جائے۔ آگ بند ہو جائے گی جلتی تو رہے گی مگر چیز کو سینک نہ پہنچا سکے گی۔

☆

# منتر آدمی کی آگ باندھنے کا

آگ بنھاں بستر بنھاں۔ بنھاں لشکر سارا۔ چک دھتاں۔ کمہیار بنھاں چلی جھلیارا۔ آہک بنھاں۔ منتر ترے تا پھرے واچوں تلے تا چیل گلے پھرے ایشر مہادیو تیری واچا پھرے۔ پہلے چلہ 21 یوم کا کرے پھر سات عدد کنکریوں پر دم کرکے ایک ایک کنکری آدمی میں ڈالا جائے۔ آدمی کی آگ بند ہو جائے گی اور برتنوں کو سینک نہ پہنچا سکے گی۔

# منتر دکان کی بندش کا

اویس استاد کون اویس چوسٹہ جوگتی بونجہ سے بیر جہاں اُٹھے ہنکار تہاں پوے کلوفلانے کی دکان کو۔ نار سنگھ بیر بھگت کرے۔ گرد کی سکت علم کی لگت۔ پھرے منتر۔ ایشر مہادیو تیری واچا پھرے۔



# گھر کی حفاظت کیلئے

کسی مکان یا دکان میں شیاطین یا کسی قسم کی ارواح خبیثہ کا اثر ہو تو لوہے کی چار کیلیں لے کر ہر ایک کیل پر پچیس مرتبہ لام کو پڑھ کر دم کرے اور ایک ایک کیل گھر یا دوکان کے چاروں کونوں میں گاڑھ دے تو گھر اور دوکان شیاطین سے پاک وصاف ہو جائے گی۔





# چور کی پہچان

اگر کسی کی چوری ہو جائے تو ایک لوٹا لے کر جس پر چوری کا شبہ ہو علیحدہ علیحدہ لکھ کر نام لکھ کر باری باری لوٹے میں پرچیاں ڈالیں اور چالیس لام پڑھنا شروع کر دیں۔ جب پرچیاں ڈالتے ڈالتے چور کا نام آئے تو فوراً لوٹا گھوم جائے گا۔ اگر ان ناموں میں چور کا نام نہیں ہوگا تو لوٹا نہیں گھومے گا۔

⋯⋯☆⋯⋯

سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

پانچواں باب:

# علاج الامراض

## سرمہ برائے تپ ہر قسم

ہڑتال ورقیہ 8 تولہ کو آب گھیکوار میں ایک دن کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر خشک کریں۔ اور ایک ہانڈی میں آدھی پیپل کی راکھ (سیاہ رنگ کی) بھر کر اوپر اس ٹکیہ کو رکھیں اور پیپل کی راکھ سے ہانڈی کو دبا کر بھر دیں۔

منہ بند کر کے نیچے آگ جلا دیں آٹھ پہر کامل کہ آنچ دھیمی رہے۔ سرد ہونے پر ہڑتال کا نکالیں۔ سفید کھیل کی طرح ہوگی۔ یہ کشتہ ہڑتال ایک تولہ پارہ مصفی ایک تولہ گندھک آملہ سار ایک تولہ۔ پہلے گندھک اور پارہ کو کھرل کریں۔ پھر ہڑتال مل کر ایک ریشمی کپڑے میں پوٹلی باندھیں پھر ایک زہر دار کالے سانپ کو تین انگل کے قریب سر کی طرف سے کاٹ لیویں اور منہ میں نیچے اور نمک بچھا کر درمیان میں پوٹلی موصوف رکھیں اور منہ کو سی کر کپر وٹی کر کے مٹی سے خوب مضبوط کریں پھر ایک ہانڈی میں نصف ریت بھریں اور درمیان میں یہ پوٹلی رکھ کر باقی حصہ بھی ریت سے بھر دیں۔ اور تمام دن نیچے آگ جلا دیں پھر سرد کر کے پوٹلی کو نکالیں اور دوائی کو باریک پیس لیں اور آنکھوں میں سرمہ کی طرح

لگائیں لطف یہ ہے کہ اگر ایک آنکھ میں ڈالیں۔تو ایک طرف کا بخار جاوے
دونوں آنکھوں میں ڈالنے سے دونوں طرف کا بخار دور ہو۔
نوٹ: سانپ خواہ کسی قسم کا ہو۔کام تو دیجاتا ہے لیکن اگر کالا ناگ ہو تو افضل ہے

☆

# مرض اٹھرا

پکھ نچھتر میں چاندنی اتوار کے دن نیم کی کونپلیں لا کر اس کے برابر فلفل سیاہ لا کر رگڑیں اور مسور کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں جو عورت حاملہ ہو جائے اس کے پانچ مہینے بعد صبح کو اٹھ کر تازہ پانی یا دودھ سے کھلائیں۔اگر بچہ بھی پیدا ہو جائے اور دودھ ماں کا پیتا رہے تب تک یہ عمل جاری رکھیں۔عورتوں کی یہ بیماری بہت بڑی ہوتی ہے اس میں اکثر بچے فوت ہو جاتے ہیں۔اس عمل سے اٹھرا کا مرض بالکل ختم ہو جائے گا۔

☆

# سر درد کا علاج

مریض کے دل پر خواب مقناطیسی طاری کرو پھر مقام درد پر بلا چھوئے ہاتھوں کے پاس کرو اوّل دل میں خیال کرو کہ میں درد کو خارج کر رہا ہوں اور بحالت خواب مریض کو یک سوئی قلب سے یہ ہو کہ دیکھو میں تمہارے درد کو دور کر رہا ہوں اب تم بالکل تندرست ہو جاؤ گے۔اس طرح تین دن عمل کرتے سے آرام آجائے گا۔

اس طرح پیٹ درد کی درد، کمر کی درد، داڑھ کی درد یا بدن کے کسی اعضاء میں درد ہو یہ عمل کرنے سے آرام آجائے گا۔



# سرمہ برائے سوزاک

برادۂ سینگ گاؤ کہنہ 2 تولہ۔ برادہ سینگ جوان گاؤمیش 2 تولہ سنبل کی روئی میں بتی بنا کر چراغ میں جلائیں اور کاجل مٹی کے سرپوش کے ذریعہ حاصل کریں اور اس کا جل کو دن میں تین بار لگائیں سات دن میں عجیب تبدیلی ظاہر ہوتی ہے۔





# آنکھوں کی تکلیف کیلئے

اس منتر کو سات بار پڑھ کر چاقو سے جھاڑے۔

منتر : اونگ نمو چل ہل جابر بھر تلاکی جاں ہٹھنا ہومنا آلے پھوٹے نہ ہاک چلے ھنودت راکھے۔

......☆......

# پیٹ کی تکلیف ختم

اس منتر کو سات بار پانی پر پڑھ کر پیئے۔

منتر : اونگ نمرادیش گورو کو نمسکام ہریت گورو کو ہریت

میں ھر ھر مہن کنواں مہں تمن سوا کون سوا ہائے سوا بھر سوا بھاج بھاج دیے جھر آوے جھتی ھنو مت مارے کر کا بھنمت پڑہ منتر اشہر ویاج



# بواسیر کی بیماری کیلئے

پانی میں تین بار کہہ کر آبدست کرے۔

منتر : کوا مسالی کیلئے نیسالی کھولی بادی دونوں رت کال جائے۔



## پیٹ درد

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد ہو تو اس منتر کو سات بار پانی پر پڑھ کر دم کر کے پلا دیں درد بالکل جاتا رہے گا۔

منتر : اونگ نمو اوہس گورو گرسیام ہربت سمام گورو کر ہربت ھر ھر میں کنواں تین تین سوا کون سواہالے مواچھر سوا بھاج بھاج اوجھر آوے ھنتی ھنومان منت مارے کر کا بھمشت پھر منتر ایسر باچا۔

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

☆

# ہرنیا کا علاج

ہرنیا کو طب میں فتق آفت اترنا کہتے ہیں۔ ویسے تو ہرنیا کا مرض کئی قسم کا ہوتا ہے مگر عام طور پر ناف کا نیا پر فوطوں کا ہرنیا ہوتا ہے۔ اس کی وجہ اسباب مختلف ہوتی ہے۔ مختصراً یہ بڑا موذی مرض ہوتا ہے جس سے انسان زندگی کو خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ ہم آپ کے لیے ایک تیز بہدف عمل تحریر کر رہے ہیں جس پر عمل کر کے اس موذی مرض سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔

ایک کوا کو پکڑ کر اس کو خوراک ڈالیں۔ مگر دن میں ایک بار بسین ایک ماشہ مصطگی روٹی میں کھلا دیں۔ دس دن تک یہی عمل کرتے رہیں۔ دس دن کے بعد کوے کے پنجرے کو اچھی طرح صاف کر لیں اور پھر دس دن تک یہی خوراک بیسن اور مصطگی روٹی میں یا آٹے میں رکھ کر کھلائیں۔ اس بار اس کا فضلہ بیٹ کو لے کر خوب پیس کر باریک کر لیں اور کپڑ چھان کر کے بوتل میں محفوظ کر لیں۔ پھر روزانہ ایک ماشہ بیٹ کو سوا تولہ گلیسرین میں ملا دیں اور اس گلیسرین کو فوطوں کے اردگرد پیڑو اور رانوں کے مقام پر رات کو لیپ کر دیں اور سو جائیں اور صبح اٹھ کر پانی سے دھو دیں۔ اس عمل کو ایک مہینے تک جاری رکھیں۔ یاد رہے کہ ان دنوں میں قبض نہ ہونے پائے۔ اگر قبض ہو جائے تو روغن بادام دودھ میں ڈال کر نیم گرم رات کو پی لیں۔ قبض کھل جائے گی۔ ثقیل اشیاء نہ کھائیں اور نہ ہی ان دنوں میں کوئی زیادہ مشقت والا کام کریں۔ ایک ماہ تک کرنے سے ہر مرض بالکل ختم ہو جائے گا۔

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

☆

# چوتھیے بخار کا علاج

اگر کسی شخص کو چوتھیے کا بخار چڑھ جاتا ہو اور علاج کے باوجود بھی آرام نہ آتا ہو تو میری سلم منقار کو ہڑ تال شہد کو ایک ایک رتی لیکر پیس لیں اور شہد میں ملا کر اس میں ملا لیں اور سرے کی سلائی سے آنکھوں میں لگائے تو چوتھیئے کا بخار فوری طور پر اتر جائے گا۔

☆

# مرگی کا علاج

تیل لے کر اس پر منتر کر پڑھتے ہوئے تیل کو سات دفعہ منہ اور اسمیہ مندروا تیل مرگی کے مریض کے جسم پر مل دیں۔ اچھی طرح سے مالش کریں۔ مرگی دور ہو جائے گی۔

منتر : اور اللدر کھیہ سوالح

☆

# دانت درد

اگر کسی کے دانت درد ہو شدید قسم کی ہو، رات کو سونے نہ دیتی ہو تو اس کے لیے یہ عمل کریں۔ دانت درد جتنا مرضی شدید کیوں نہ ہو فوراً ختم ہو جائے گا۔ دانت کو پکڑ کر پانچ بار پڑھیں۔ درد رفع ہو جاتا ہے۔

منتر : آلوک کتھپے لی مکھسیہ بھمڑ الورتا

# بے اولاد کا علاج

عورت کو ایام حیض میں تین دن بڑے پروں کا کا کسترہ پانچ رتی دو نہ بالائی سے کھلایا جائے تو حمل ہوگا۔ بیٹا خوبصورت پیدا ہوگا۔ اگر مولی کے پانی سے کھلایا جائے تو لڑکی پیدا ہوگی۔

منتر: ہی ام دھنوانم سوشلم ہیچ جوم سنتاتے ابھوت ہنک ورشتو استسار ازامشوا بھوت۔

☆

# سوزاک کا علاج

ایک کوے کے چند انڈے لیکر ان میں سے لعاب نکال کر اس کے چھلکے حاصل کریں اور اس کے چھلکوں کی اندر کی جھلی کو نمکین پانی سے صاف کریں۔ جب یہ جھلی اچھی طرح سے صاف ہو جائے تو ان چھلکوں کو سائے میں خشک کر لیں۔ پھر اس میں نمی نہ رہے پھر ان کو ریزہ ریزہ کر لیں اور ببول کے کوئلے جلا کر لال کر لیں پھر ایک جست کے برتن میں ان چھلکوں کی ڈال کر آگ پر رکھ دیں۔ جب یہ چھلکے ہو جائیں اور اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔ اس کو پیس کر سفوف بنا کر رکھ لیں۔ جب بھی ضرورت ہو دوائی سفوف مولی کے پانی سے مریض کو کھلائیں۔ تین دن تک روزانہ کھلائیں۔ مرض ختم ہو جائے گا۔ پھر دوبارہ نہ ہوگا۔

☆

# خونی پیچش

جس شخص کو خونی پیچش آرہے ہوں اور نہ رکتے ہوں باوجود علاج کے سخت تکلیف میں ہو تو میری اگنت کو صاف کر کے نیم کی ٹہنی پر سایہ میں کھٹک کر لے۔ میری اس سلوف خونی پیچش کیلئے مفید ہے۔

☆

# سر درد کا علاج

اگر کسی مریض کے سر میں شدید درد ہوتا ہو جو کہ پریشان کر دینے والا ہو تو مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر ہیں بار یہ منتر پڑھیں تو اسی وقت درد سر ٹھیک ہو جائے گا۔

منتر : الوک ہر دیسے رکھیاچی



☆

# سرمہ برائے درد سر

سنگ سرمہ وار اقلیمیا دونوں برابر وزن لیکر عسل کف گرفتہ رقیق میں ملا کر آنکھوں میں لگائیں۔ درد سر دور ہوگا۔ ایک آنکھ میں لگانے سے ایک طرف کا۔ دونوں طرف لگانے سے سارے سر کا درد دور ہوگا۔

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

☆

# سرمہ برائے مار گزیدہ

مرداسنگ مصفی 2 تولہ لیکر برگ بھنگ سولہ تولہ کے نگدہ میں رکھ کر چار سیر پتہ اپلوں کی آنچ دی۔ اسی طرح تین آگ دیں۔ کشتہ ہو جائے گا مار گزیدہ کی آنکھوں میں لگا دیں اور ایک دو رتی ہمراہ مناسب بدرقہ کھلائیں۔ زہر اتر جائے گا۔

☆......☆

# بھگندر کا علاج

ایک کوے کی چونچ کو لے کر ایک پتھر کی سل پر آب حنا سرخ میں اس قدر گھسائیں کہ گھس گیس کو چونچ ختم ہو جائے۔ اس کے بعد اس کو سائے میں خشک کر لیا جائے۔ یہ سفوف بن جائے گا۔ پھر اس کو سبز رنگ کی شیشی میں بند کر کے رکھ لیں جب کوئی مریض آئے تو اس سفوف میں سے ایک رتی صبح وشام شہد کے ہمراہ چٹائیں اور اسی سفوف کو مقامی طور پر انڈہ کی بھندی میں سفوف ایک اور سفیدی بیضہ مرغ چالیس کی نسبت سے ملا کر مقامی طور پر لیپ کرائیں۔ مقعد سے لیکر چوتڑوں تک لیپ کرائیں۔ ایسے لگاتار تین ماہ تک کرائیں۔ اس مرض کو جڑ سے نکال کر آرام دے گا۔

☆......☆

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

# فالج کا علاج

میرے آنت کو آم کی شاخ پر دھوپ میں خشک کیا جائے اور دورتی روزانہ گرم دودھ کیساتھ استعمال کرایا جائے تو فالج کو آرام آجائے گا۔

☆

# جریان واحتلام

گفت کو چاندنی میں چالیس دن رکھ کر دو ماشہ کے روز میں دو معاشہ کشتہ چاندی ملا کر روزانہ استعمال کرائیں تو مریض کا بے حد امساک بڑھ جائے گا۔



☆

# جریان کیلیے

ایک پانی پیالی لے کر اس پر دم کریں اور صبح نہار منہ سورج نکلنے سے پہلے شمال کی طرف رخ کر کے بیٹھ کر ایک ایک گھونٹ پانی پیئے۔ تندرست ہو جائے گا۔

مکثر نجی یھو گت جھر ہوغ زسنے زامیق لسبطہ کلر لگنہ جھر علھاسع

☆☆☆

خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

## آواز دے کہاں ہو

سب کی نظروں سے غائب ہونے کیلئے آپ کو چاہیے کہ بروز اتوار سگ سیاہ کو سیاہ تل کھلائیں اور اس کی چربی سے تیل نکال کر مردہ کی کھوپڑی میں کاجل حاصل کریں اس کاجل کو جو شخص اپنی آنکھوں میں لگائے وہ تمام لوگوں کی نظروں سے غائب رہے گا لیکن خود سب کو دیکھے گا۔



## چاول موتی نظر آئیں

منگل کے دن عروج ماہ میں جب کہ پکھ مختصر ہو مرگھٹ میں چاول لے جائیں اور کسی مردے کی کھوپڑی میں رکھ کر لوگوں کو دکھائیں تو لوگوں کو نہایت نفیس موتی نظر آئیں گے۔



## تمام جسم شکستہ نظر آئے

لکھا نامی بوٹی برسات میں ہوتی ہے اس کی پتی چھوٹی گول سبز رنگ کی ہوتی ہے اس کو حاصل کر کے اس کا عرق نکالیں اور اپنے بدن پر مل کر ناظرین کو دکھلائیں انہیں تمام جسم شکستہ نظر آئے گا۔



## مرد عورت یکساں نظر آئیں

شنگرف، پوست، بیضہ مرغ سرخ رنگ سمندر روغن، یا نظ گربہ استخوان امنہ ایک جگہ جمع کر کے عرق انگول میں ملا کر اتوار کی رات کو بوقت نصف شب مرگھٹ پر جائے اور ان ادویات کو

کھوپڑی پر لکھ کر کسی جلتی ہوئی چتا میں جائے پھر اس راکھ کو اپنی انگلی پر لگا کر لوگوں کو دکھائیں تو ان کی نظر بند ہو جائے گی ان کو مرد و عورت یکساں نظر آئیں گے۔



## طلسمی کاجل

بوقت خسوف بروز یکشنبہ بیج وتل سفید بیج کتائی سفید روغن انگول میں روئی تر کر کے کسی چراغ میں رکھے اور بتی جلائے اور آدمی کی کھوپڑی اوپر رکھ کر کاجل اتار لیں یہ کاجل جو آدمی آنکھوں میں لگائے گا تو لوگوں کی نظروں سے غائب ہوگا جب دھو ڈالے تو اثر زائل ہوگا۔



## مجلس ناچے

اتوار یا منگل کو گرگٹ زرد لائیں جب چاند برج جوزا میں ہو اس وقت اسے مار ڈالے، مارتے وقت جب تک وہ تڑپتا رہے خود بھی برہنہ ہو کر ناچتا رہے پھر اس کی دم کاٹ کر سکھا لیں جب تماشا دیکھنا چاہیں اس دم کی بتی بنا کر چراغ میں ڈال کر اسے روشن کریں اور کسی مجلس میں لے جا کر رکھ دیں تمام اہل محفل بے ساختہ ناچنے لگیں گے۔



## حقہ آواز دے

مداریہ قسم کا حقہ لے کر اس کے مطابق اس میں چونے کی نری بھر دیں اور پانی لکڑی کے برابر رہے وقت تماشہ دیکھنے کے حقہ کو تازہ کر کے لے جائے اس کی نڑی میں عرق لیموں ذرا ہوشیاری سے داخل کریں اور چلم بھر کے اس پر رکھ دیں پھر کہیں شیخ جی حقہ نوش کیجئے فوراً حقہ سے چنخنے کی آواز نکلتی ہوئی معلوم ہوگی اور دھواں بھی نکلے گا اور لوگ سمجھیں گے بلاشبہ کوئی بزرگ یا پاک روح حقہ کے کش لگا رہی ہے۔

## شیشہ یا لوہا تانبا معلوم ہو

بغیر زنگ کے لوہے کا ٹکڑا لے کر اس پر نیلا تھوتھا مل دیں اس کا رنگ برنگ تانبا معلوم ہوگا۔ اگر شیشہ پر ملا دیں تو بھی تانبا معلوم ہو دیکھنے والا ہرگز جلدی نہ پہچان سکے گا پھر اگر اصلی حالت پر لانا ہو تو نمک کے شورے سے دھویا جائے اصلی حالت پر آ جائے گا۔



## پانی برف کی مانند جم جائے

نیم گرم پانی میں قدرے پیشاب ہو ابریشم ماہی ڈالتے جائیں تو اب مثل برف کے ہو جائے گا۔



## مچھلیاں پیدا ہوں

مچھلیوں کے انڈے لے کر مچھلیوں کے انڈے پانی میں ملا کر اولوں میں رکھ لیں اولے ٹھنڈے ہونے پر مٹی کو اٹھا سائے میں خشک کر کے پیس کر رکھ چھوڑیں ناظرین کو جب تماشا دکھانا منظور ہو تو ایک طشت میں پانی بھر کر اس مٹی کو اوپر سے بکھیر دیں فوراً چھوٹی چھوٹی مچھلیاں پیدا ہو کر حرکت کرنے لگیں گیں۔



## اندھیرے میں بغیر روشنی پڑھنا

جانور ہد ہد کا خون خشک کر کے سفید سرمہ میں ملا کر رات کو اپنی آنکھوں میں لگائیں جو پڑھیں بخوبی پڑھا جائے گا۔

# عورت کے پستان غائب ہو جائیں

اتوار کے روز ایک چگادڑ پکڑ کے اس کو سات اتوار گوگل کی دھوپ دیتے رہیں ساتویں اتوار بوقت دوپہر برہنہ ہو کر اسے ذبح کر ڈالیں۔ اس کے خون اور لاجونتی کے رس سے روئی تر کر کے بتی بنائیں پھر تانبے کے چراغ میں روغن مالکنگنی ڈال کر اس کا کاجل نکالیں اور اپنی مٹھی پر لگا کر جس عورت کو دکھا کر مٹھیاں بند کریں اس کے پستان غائب ہوں گے جو کھولنے پر بدستور نظر آئیں گے۔

○.....○.....○

# حاضر غائب

بروز اتوار جب اماوس ہو دو مردوں کی کھوپڑیاں لا کر مرگھٹ میں جلائیں ایک کھوپڑی میں الو کا پتہ اور گھی ڈال کر روشن کریں اور دوسری میں کاجل حاصل کر کے کاجل ڈالتے وقت برہنہ رہیں کسی سے گفتگو نہ کریں کاجل تیار ہوتے ہی فوراً ایک تانبے کے تعویذ میں بند کر کے منہ میں رکھ لیں جہاں چاہے چلا جائے وہ سب کو دیکھے گا مگر اسے کوئی نہ دیکھے گا مگر جب تک تعویذ منہ میں رکھے کسی سے بولے نہیں۔

○.....○.....○

# پرندوں کا شکار کرنا

ہڑتال، گندھک اجوائن خراسانی ان سب کو پیس کر شیر آگ میں بھگو دیں پھر ان میں چاول یا دانے کسی اناج کے ڈال کر خشک کریں جو جانور ان میں سے ایک دانہ بھی کھا جائے گا وہ بے ہوش کر زمین پر گر پڑے گا اور اگر ہوش میں لانا منظور ہو تو روغن زیتون پلا دیں ہوش میں آجائے گا۔

○.....○.....○

# کبوتر پکڑنا

باقلے کو ہڑتال کے ساتھ پکا کر گولیاں بنالیں اور جہاں کبوتر بیٹھے ہوں دانوں میں ملا کر اسے بکھیر دیں ان میں سے جو گولی کھائے گا بے ہوش ہو جائے گا پکڑ لیں روغن زیتون اس کے منہ میں ٹپکائیں ہوش میں آجائے گا۔



# جانوروں کو قابو کرنا

مرکی ہڑتال ہر دو کو آٹے میں ملالیں اور جانوروں کو ڈالیں جو کھائے گا بے ہوش جائے گا ہوش میں لانے کیلئے اسے سرد پانی سے نہلائیں۔



# دیگر حاضر غائب

سیاہ گربہ کی آنول نال لے کر خشک کریں بعد میں تین حصہ سونا سولہ حصہ چاندی بارہ حصہ تانبا لے کر ان کا تعویذ بنائیں۔ خشک شدہ آنول نال اس میں بند کر کے پہن لیں جہاں چاہے چلا جائے کوئی نہ دیکھے گا۔

دیگر:

ایک گربہ سیاہ مار کر کسی پوشیدہ جگہ میں دفن کریں 21 دن بعد اسے نکال کر اس کی کل ہڈیاں علیحدہ کریں بوقت ضرورت ان میں سے ایک پیٹ کی ہڈی لے کر گھس کر ماتھے پر قشقہ کھینچے سب کی نظروں سے غائب ہوں گے۔

## آگ کا درخت

باریک کپڑے کی تھیلی ایک فٹ لمبی لے کر گندھک اور شورہ پانی میں گھس کر اس میں چند مرتبہ غوطہ دیں جب خشک ہو جائے چوب چیڑ کے کوئلوں کو راکھ لے کر بھر دیں۔ درخت میں گنجان پتوں میں باندھ کر ایک توڑہ فتیلہ کے ذریعہ رات کو آگ دیں تھوڑے وقفہ کے بعد اس میں آگ برسے گی۔





## درندے ڈریں

اگر آدمی ریچھ کی دائیں آنکھ اپنے پاس رکھے تو درندے کا خوف نہ رہے اس آدمی سے تمام درندے ڈریں اور بھاگ جائیں۔

## سانپ ہر قسم بھاگ جائے

جس گھر میں شتر مرغ کی چربی ہوگی وہاں سانپ نہ رہے گا بلکہ اگر اس کو اس کی بو آئے تو بے ہوش ہو جائے گا۔

دیگر:

☆ جس جگہ فاختہ بول رہی ہو وہاں سے سانپ اس کی آواز سنتے ہی بھاگ جائے گا۔



☆ اگر کسی کمرے میں سانپ ہو وہاں چنے کی جڑ پھینک دیں سانپ فوراً بھاگ جائے گا۔

☆ اگر نیم برز آگ میں جلا دیں تو اس کے دھوئیں سے سانپ بھاگ جاتا ہے۔



☆ رائی کو تھوڑے سے پانی میں گھس کر گھر میں چھڑک دیں فوراً سانپ بھاگ جائے گا۔



☆ رائی اور نوشادر ہم وزن پیس کر گھر میں پھیلا دیں سانپ بھاگ جائے گا۔



## گھر کی بچھو اور سانپ سے حفاظت

اگر ریٹھے کو پانی میں گھول کر وہ پانی گھر میں چھڑک دیا جائے تو سانپ اور بچھو فوراً دفع ہو جائیں گے۔

دیگر:

☆ ہدہد کے پروں کو لے کر جلائیں جہاں تک دھواں پہنچے گا تمام سانپ بچھو بھاگ جائیں گے۔



☆ گھر کے چاروں کونوں میں ایک ایک فندق رکھ دیں بچھو تمام گھر سے بھاگ جائیں گے۔



☆ مولی کا چھلکا یا اس کا عرق بچھو پر ڈال دیں تو بچھو فوراً مر جائے گا۔

## چوہے بھگانا

اگر بھیڑیئے کی گوہ کی دھونی گھر میں کریں تو تمام چوہے وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

دیگر:

☆ اگر چوہے کے گوشت کی دھونی گھر میں دی جائے تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔



☆ ایک چوہے کی دم کاٹ کر مکان میں چھوڑ دیا جائے تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔



☆ ایک چوہا مکان میں زہر کھا کر مر جائے تو تمام چوہے مکان سے بھاگ جاتے ہیں۔



☆ اگر گھوڑے کا سم اس جگہ دفن کریں جہاں چوہے ہوں تو وہ فوراً وہاں سے بھاگ جاتے ہیں۔



☆ ایک چوہے کو پکڑ کر نیل میں رنگ کر گھر میں چھوڑ دیں تو تمام چوہے بھاگ جائیں گے۔



☆ چونا آب نار سیدہ آٹے میں ملا کر رکھیں جب چوہا کھا کر پانی پیئے گا تو فوراً مر جائے گا۔



☆ گھوڑے کی دم کے بال کتر کر آٹے میں ملا کر گولیاں بنا کر چوہوں کو کھلا دیں فوراً مر جائیں گے۔



☆ سنکھیا یا ہڑتال یا کچلہ آٹے میں ملا کر کھلانے سے چوہے فوراً مر جاتے ہیں۔



☆ اونٹ کے سیدھے ہاتھ کا ناخن گھر میں جلائیں تمام چوہے گھر سے بھاگ جائیں گے۔

نوٹ: سیدھے ہاتھ سے مراد اونٹ کا دایاں اگلا پاؤں ہے۔





# دیمک فوراً مر جائے

کنیر کا جوش کیا ہوا پانی گھر میں چھڑکنے سے دیمک فوراً مر جاتی ہے۔

دیگر:

☆ درخت چنار کے پتوں کو خشک کر کے جس جگہ دیمک ہو وہاں جلائے جائیں دیمک دفع ہوگی۔



☆ جس گھر میں ہد ہد ہو وہاں دیمک ہرگز نہ ہوگی۔



☆ ہد ہد کو جلا کر اس کی راکھ جس جگہ ڈالی جائے گی وہاں دیمک پیدا نہ ہوگی۔





# چیونٹیاں بھاگ جائیں

جس گھر میں چیونٹیاں زیادہ ہوں تو تھوڑی سی چیونٹیوں کو جمع کر کے جلا کر اس جگہ ڈال دیں جہاں چیونٹیاں بہت ہوں تو پھر وہاں سے چیونٹیاں بھاگ جائیں گے۔

دیگر:

☆ ہینگ یا ہلدی یا ہینگ پانی میں پیس کر چیونٹیوں کے سوراخ میں ڈال دیں فوراً بھاگ جائیں گے۔



☆ اگر چیونٹی کے سوراخ کو گائے کے گوبر سے بند کر دیا جائے تو چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔

☆ اندرائن کی جڑ اور گندھک کی دھونی دینے سے چیونٹیاں فوراً بھاگ جائیں گی۔



☆ تارکول، ہینگ اور بچل کے پتے کا دھواں کرنے سے چیونٹیاں بھاگ جائیں گی۔



☆ سفوف گندھک ایک پاؤ، پوٹاس آدھا پاؤ، دونوں کو کسی مٹی کے برتن میں ڈال کر آگ پر رکھ کر پگھلاؤ اور ساتھ ان کو ہلاتے رہو اس کے بعد پھر اتنی آگ دو کہ پانی خشک ہو جائے گا اور رکھ چھوڑیں بوقت ضرورت اس کو پانی میں گھول کر چیونٹیوں کے سوراخوں اور گزرگاہوں پر چھڑک دو وہاں سے بھاگ جائیں گی۔





## مکھیوں کو بھگانا

اگر بھیڑیے کا بت تانبے کا بنا کر اس میں سوائے ذکر کے کوئی حصہ جسم بھیڑیے کا رکھ دیں اور اس کو زمین میں دفن کر دیں تو وہاں سے تمام مکھیاں بھاگ جائیں گی۔

**دیگر:**

ہڑتال یا گندھک کی دھونی کرنے سے تمام مکھیاں بھاگ جائیں گی۔



## شہد کی مکھیوں کو بھگانا

اگر تھی کے چھ پتے منہ میں چبا کر مکھیوں کے چھتے پر تھوک دیں تو تمام مکھیاں چھتا چھوڑ کر چلی جائیں گی۔



## پسوؤں کو دور کرنا

اگر ٹیسو کے تین بڑے بڑے گچھے لاکر کمرے میں رکھ دیئے جائیں تو اس کمرے کے تمام پسو ان پھولوں پر آ جائیں گے ایک دن کے بعد ان پھولوں کو جلا دیا جائے تو پسوؤں سے چھٹکارا ہو۔

دیگر:

☆ اندرائن پانی میں ملا کر پیس کر تمام گھر میں چھڑکیں فوراً تمام پسو بھاگ جائیں گے۔

☆ خار پشت کی چربی لکڑی پر مل کر رکھ دیں تمام پسو اس پر جمع ہو جائیں گے اور مر جائیں گے۔

☆ جوب صنوبر کے دھوئیں سے مچھر بھاگ جاتے ہیں۔

☆ تلسی کا پودا گھر میں رکھنے سے مچھر بھاگ جاتے ہیں۔

## ٹڈی دل کو بھگانا

وہ ٹڈی جو کھیتوں کے کھیت چٹ کر جاتی ہے اس کو دفع کرنا ہو تو اس کی شکل کے تین بت تانبے کے بنا کر ان میں ایک ایک ٹڈی بند کر کے چراغ سے باندھ کر زمین میں گاڑھ دیں تمام ٹڈیاں وہاں سے فوراً بھاگ جائیں گی۔

## گبرولے مکان سے بھاگ جائیں

اگر مکان میں گبرولے زیادہ ہو تو کنیر کی دھونی کریں بھاگ جائیں گے۔



## جوئیں دور کرنا

جو شخص جنگلی پیاز کے تخم اپنے پاس رکھے اس کی جوئیں دفع ہو جائیں گی۔

## مکان سے چھپکلی بھاگ جائے

جس مکان میں زعفران ہوگا اس مکان میں چھپکلی نہ رہے گی۔



## دافع بھڑ

گندھک اور لہسن کے دھوئیں سے فوراً بھاگ جاتی ہیں۔



## امراض سر و متصلہ اعضاء کا علاج

## دافع مرگی

اگر مرگی کا مریض اپنے پاس سنگ جراحت رکھے تو مرض سے نجات پا۔

دیگر:

☆ نو ماشہ چاندی اور سونا ملا کر تعویذ بنائیں اور اس کے اندر عود صلیب کے چار دانے رکھ کر بند کر دیں اور مریض کے گلے میں ڈال دیں آرام ہو جائے گا۔



☆ اگر کسی عورت کے حیض کا خون لے کر ایسے شخص کے منہ پر ڈال دیا جائے جس کو مرگی آتی ہو تو اس شخص کو آرام ہو جائے لیکن عورت بیمار ہو جائے گی۔ اس عمل کو ہرگز نہ کریں۔



☆ جب ابابیل ایک ہی سال میں دوسری دفعہ بچے دے تو پہلے بچے کو چاند کی چودھویں تاریخ میں لے اور اس کا پیٹ چاک کر دے اس میں دو کنکریاں ملیں گی ایک یکرنگ اور دوسری کئی رنگوں کی دونوں کو سنبھال کر رکھیں اور زمین پر نہ لگنے دیں ورنہ اثر زائل ہو جائے۔ پہلی پہلی یکرنگی کنکری کو گوسالے کے چمڑے میں لپیٹ کر جس کو مرگی آتی ہو اس کے بازو پر باندھ دیں جب تک بندھی رہے دورہ نہ پڑے دوسری پتھری جو کئی رنگوں کی ہے اس کو گلے میں لٹکانے سے خوف و ڈر زائل ہو جاتا ہے۔

☆ سیاہ کتے کے بال مریض کے باندھ دیں مرگی کا مرض فوراً دفع ہوگا۔

☆ گورخر کے دم کا چھلا بنا کر بائیں ہاتھ کی چھنگلی میں پہنا دیں مرگی کیلئے مجرب ہے۔



خوش جیوے سرفراز شاہ وچ مانچسٹر

## دافع عشق

قاطانیتی کا پھل جو چنے کے برابر سرخ رنگ کا سوراخ دار ہوتا ہے اگر لے کر کسی عاشق کے باندھ دیا جائے تو اس کا عشق دفع ہو جائے گا۔

دیگر:

☆ اگر کوئی کسی کے عشق میں مبتلا اور وہ چاہے کہ اس مرض سے نجات پائے تو اسے چاہیے کہ اژدھے کا دل نکال کر ہرن کی کھال میں لپیٹ کر اپنے بازو پر باندھ لے عشق جاتا رہے۔



## دافع دیوانگی

سر ہدہد کو مشک زعفران میں ملا کر دیوانے کو کھلائیں اس کی دیوانگی جاتی رہے گی۔

دیگر:

ابن زہیر لکھتا ہے کہ اگر آدمی ہدہد کی آنکھ اپنے پاس رکھے تو جنون سے مامون رہے۔

## دفع مرض نسیان

جس شخص کو نسیان کا مرض ہو وہ اپنے پاس ہدہد کی آنکھ رکھے مرض دفع ہو گا۔



## دفع درد آدھا سیسی

ہدہد کی ہڈی کی دھونی دینے سے آدھا سیسی جاتا ہے۔

## بینائی تیز ہو

مالکنگنی کا تیل ہاتھ پر ملنے سے بینائی تیز ہو جاتی ہے بے حد مجرب ہے۔

دیگر:۔

☆ خواہ آدمی کی عمر ایک سو سال سے زائد ہی کیوں نہ ہو اگر وہ اپنی آنکھ میں سیاہ بلی کا پتہ اور چکور کا پتہ ملا کر لگائے تو وہ باریک سے باریک چیز کو دیکھ سکے گا اور گہرے پانی میں بھی ہر چیز کو دیکھے جب آنکھوں کو دھو ڈالے تو اثر جاتا رہے۔

O.....O.....O

☆ اگر کسی کو کم نظر آتا ہو تو وہ چربی ہد ہد کی آنکھوں میں لگایا کرے اس کی نظر درست ہو جائے گی۔

O.....O.....O

☆ جب کسی کے لڑکا پیدا ہو تو وہ پیدا ہونے کے بعد جب سب سے پہلے پیشاب کرے اگر یہ پیشاب کوئی شخص آنکھوں میں لگائے تو تمام عمر بہت تیز بینائی رہے گی اور روشنی کم نہ ہو گی۔

O.....O.....O

## روشنی رات دن یکساں رہے

☆ اگر چرخ کی آنکھ اپنی آنکھوں پر ملیں تو روشنی آنکھوں میں برابر رہے گی۔

O.....O.....O

## اندھیرے میں دیکھنا

☆ الو کی چربی آنکھ میں لگا کر کسی تاریک مکان میں جائیں تو سب کچھ نظر آئے گا۔

## آنکھیں نہ دکھیں

☆ اگر سال میں متعدد بار گونر کا پختہ پھل کھالیں تو آنکھیں نہ دکھیں۔



## دافع شبکوری یا رتوندہ

☆ گنجشک نر کی بیٹ اور مرغ کا زہرہ رگڑ کر بطور سرمہ آنکھ میں لگانے سے شبکوری دور ہو۔





## کان کا درد دور کرنا

☆ ایک چڑیا کو پکڑ کر اس کے مقعد کے آس پاس کے پر اکھاڑ کر کان کے سوراخ پر رکھ دیں کان کا درد فوراً دور ہوگا۔



## نکسیر دور ہو

اونٹ کے بال جلا کر وہ راکھ ناک میں ڈالیں نکسیر بند ہو جائے گی۔

دیگر:

☆ جو شخص اپنے پاس چرز جانور کے پتے کی پتھری رکھے اس کی نکسیر فوراً بند ہو جائے۔

☆ نکسیر کے خون میں قدرے نوشادر ملا کر اس سے ایک کاغذ پر اس شخص کا نام لکھ کر اس شخص کو دیکھنے کا حکم دیں تو اس کی نکسیر بند ہو جائے گی۔

☆ برف پیشانی پر رکھنے سے نکسیر فوراً بند ہو جاتی ہے۔



# داڑھ درد کا اکسیر نسخہ

لہسن کو کوٹ کر انگلی اور انگوٹھے کے درمیان مخالف طرف سے باندھنے سے داڑھ کا درد موقوف ہوگا۔



# لقوہ دور کرنا

آئینہ کے برابر کانسی کا تختہ بنا کر اندھیرے مکان میں لٹکا دیں اور لقوہ کے مریض کو ہدایت کریں کہ اس کی طرف دیکھا کرے کے چند یوم میں آرام ہوگا۔



# دفع عارضہ قولنج

جب کسی کے گھر لڑکا پیدا ہو تو اس کی آنول یعنی ناف رکھ چھوڑے جب کوئی عارضہ قولنج بیمار ہو تو اس کی کمر میں انول نال باندھ دیں فوراً آرام ہوگا۔

**دیگر:**

☆ بھیڑیئے کی ہڈی ناف پر باندھنے سے درد قولنج فوراً دور ہو جاتا ہے۔

☆ عورت کو جو پہلے حیض آئے وہ اپنا حیض ایک کپڑے میں جمع کرتی رہے اور پھر اس کپڑے کو حفاظت سے رکھے جس کے درد قولنج یا نقرس ہو وہ یہ کپڑا کمر میں باندھ لے تو اسی وقت آرام ہوگا اور درد دفع ہوگا۔

☆ گینڈے کے سینگ کا چھلہ بنا کر انگلی میں پہن لیں تو قولنج کا درد دور ہو۔



## ہچکی دور کرنا

جس کسی کو ہچکی آتی ہو اس کیلئے ریٹھا کو باندھنا نہایت مجرب علاج ہے باندھتے ہی ہچکی آنا بند ہو جاتی ہے۔



## بخار دور ہو

کو بھی کی جڑ کو گلے میں باندھنے سے بخار دور ہو جاتا ہے۔

دیگر:

- ☆ نرگنڈی کی جڑ کمر میں باندھنے سے بہت قسم کے بخار دور ہو جاتے ہیں۔
- ☆ بخار کے مریض کو نیم کے درخت کے نیچے سلا دیں آرام ہو۔
- ☆ مہندی کی جڑ پیشانی پر باندھنے سے ہر قسم کا بخار فوراً رک جاتی ہے۔





## تپ لرزہ دور کرنا

پرنجا سف کو روغن زیتون میں ملا کر مریض کے بدن پر ملیں تپ ولرزہ دور ہو جائے گا۔

دیگر:

- ☆ اگر تپ لرزہ کا دور شروع ہونے کے وقت بلیل کا پتہ پیس کر دائیں ہاتھ پر باہر کی جانب کلائی کی گرہ کے پاس رکھ کر اور اس کے ایک ٹھیکری رکھ کر کپڑے سے مضبوط باندھیں تو اس مقام پر آبلہ پیدا ہوگا اور دوسرے دن دورہ نہیں پڑے گا۔

## چوتھیا کے بخار کا مجرب نسخہ

اگر دق جانور کی دائیں آنکھ کپڑے میں لپیٹ کر مریض کے باندھ دی جائے تو چوتھیا بخار دور ہو لیکن اگر اس کی بائیں آنکھ باندھ دی جائے تو پھر چوتھیا شروع ہو جائے۔

دیگر:

☆ اود (جو ایک دم دار دریائی جانور ہے) کے پیشاب میں مٹی بھگو کر چوتھیا کے مریض کے گلے میں باندھ دیں دورہ بند ہو جائے۔

☆ مریض کے گلے میں لکڑی کی داڑھی باندھ دیں اور دھونی دیں بخار جاتا رہے اور درد سر کو بھی فائدہ ہو۔

O.....O.....O

☆ بخار بروز اتوار کسی کنوئیں پر جا کر دونوں ٹانگیں کنوئیں میں نیچے کر کے بیٹھ جاؤ دس منٹ بیٹھے رہو چند بار کے عمل سے تپ دور ہوگا۔

O.....O.....O

☆ اونٹ کے بدن میں جو کیڑا پڑ جاتا ہے اس کو بازو میں باندھنے سے یا گردن میں لٹکانے سے چوتھیا بخار دور ہو۔

O.....O.....O

## رات کو چڑھنے والے بخار کا مجرب نسخہ

مکوئی جڑ کو کان حب باندھنے سے رات کو چڑھنے والے بخار دور ہوں۔

O.....O.....O

# دفعہ امراض مخصوصہ و بواسیر

## احتلام کبھی نہ ہو

اتوار کے دن سایہ ڈھلنے سے پہلے سفید آک کو اکھاڑ کر بازو پر باندھ لیں یا ہتھیلی میں بھر کر اپنے پاس رکھیں پھر احتلام نہ ہوگا۔

دیگر:

☆ اگر بستر کے نیچے خرفہ جس کو قلفہ بھی کہتے ہیں کے پتے بچھا لیے جائیں تو سوتے وقت احتلام نہ ہو اور نہ ہی پریشان کن خواب نظر آئیں۔

☆ اگر سوتے وقت چکنہشت کے پتے سرہانے رکھ لیں تو ہرگز احتلام نہ ہوگا۔




## دوران جماع تھکاوٹ نہ ہو

☆ اگر چاہے کہ جتنا مرضی چاہے جماع کریں لیکن تھکان نہ ہو تو وہ اپنے ذکر پر بھیڑیئے کا پتہ لگا لے ایسا ہی ہوگا۔

☆ ابن زہیر لکھتا ہے کہ چڑیا کو ذبح کر کے اس کے خون میں مسور کے آٹے کو گوندھ کر گولیاں بنائیں اور بوقت ضرورت ساڑھے تین ماشہ کی مقدار میں لے کر روغن زیتون میں گھول کر سر ذکر پر اس کی لیپ کریں اور بعد ازاں پر چلے جتنا مرضی چاہے جماع کریں ہرگز تھکان نہ ہو۔



☆ ایک چڑیا کو پکڑ کر اس کے تمام پر و بال اکھاڑ کر زندہ کو بھڑوں کے پاس رکھیں تا کہ اس کے بعد پر خوب ڈنک ماریں پھر اس کو ذبح کر کے گوشت کو گھی میں اتنا تلیں کہ خوب

گل جائے پھر اس کھی کو خوب صاف کر کے رکھیں اور مباشرت کے وقت عضو تناسل کو اگر چکنا کر لیا کریں تو کبھی سستی نہ آئے اگر پاؤں کے تلوے بھی چکنے کر لیے جائیں تو زیادہ فائدہ دے۔ بعض کتابوں میں لکھا ہے کہ بجائے بھڑ کے چھتے کے پاس شہد کی مکھیوں کے اتنا عرصہ رکھا جائے کہ چڑیا ڈنک سے مر جائے۔



☆ اگر مرد ریچھ کا پاؤں اپنی ران سے باندھ کر عورت سے جماع کرے تو خواہ کتنی صحبت کرے کمزوری نہ ہو۔



☆ ابن زہیر لکھتا ہے کہ بھی جانور کی چربی روغن زنبق میں ملا کر آدمی اپنے تلوں میں لگا کر پاؤں بغیر زمین پر رکھنے کے جتنا مرضی چاہے جماع کرے کمزوری نہ ہو۔

☆ جو کوئی زبان ہد ہد کو اپنے پاس رکھے اور عورت سے جماع کرے ہرگز تھکاوٹ نہ ہو۔



## ام الصبیان دور کرنا

سراج القطرب کی قلمی کتاب کے کپڑے میں لپیٹ کر اور سات رنگ کا سوت لپیٹیں اور اس بچے کے جو ام الصبیان کا مریض ہو باندھ دیں آرام ہو جائے گا۔

دیگر: اگر کسی بچہ کو مرگی آتی ہو یا زیادہ روتا ہو تو اس کے گلے میں عود صلیب ڈال دیں آرام ہو جائے گا۔



## بچہ کی رال بہنا بند ہو

جب بچہ سویا ہوا ہو اس کے سرہانے رکھے تلے یا بچھونے کے تلے عشبہ نج جو ایک قسم کی جڑی بوٹی ہوتی ہے رکھ دیں تو اس کے منہ سے رال بہنا بند ہو جائے۔

## بچوں کے دانت پیسنے دفع ہوں

کبوتر کا پر بچے کے گلے میں باندھ دیں وہ آئندہ دانت نہ پیسے گا۔



## بچے کی کھانسی دور ہو

اگر کوے کی بیٹ کپڑے میں لپیٹ کر بچے کے باندھ دی جائے تو کھانسی دور ہو۔



## بچوں نیند میں چونکنا اور رعشہ دور ہو

بچوں کے گلے میں بلور لٹکائیں تو ان کا رعشہ دور ہو۔



## بچہ جلدی بولے

اگر بچے کو کبوتری کا انڈا کھلا دیا جائے تو وہ جلدی باتیں کرنے لگ جاتا ہے۔



## بچہ جلدی چلنا سیکھے

اگر بیر کی گٹھلی کو کوٹ کر پانی میں جوش دیں یہاں تک کہ پانی گاڑھا ہو جائے اس کو بچہ کے پاؤں پر ملیں تو بچہ جلدی چلنا سیکھ جاتا ہے۔

اگر بچہ کے پاؤں پر چربی شتر مرغ کے مالش کیا کریں تو جلدی چلنے لگ پڑے گا۔

# تکلیف کے بغیر دانت نکلیں

اگر مکو کے پتوں کے رس میں گھی یا تیل ملا کر دانتوں اور مسوڑھوں پر ملیں تو دانت آسانی سے نکل آئیں۔

دیگر:

☆ چھچھوندر کا اوپر کا ہونٹ اگر بچے کے باندھ دیا جائے تو بچہ جلدی اور آسانی سے دانت نکال لیتا ہے۔

O......O......O

☆ اگر بچہ کے گلے میں سنبھالو کی جڑ یا اس کے بیج باندھ دیں تو وہ آسانی سے دانت نکالے۔

O......O......O

☆ اگر بچے کو گھوڑے کا دانت باندھ دیا جائے تو وہ آسانی سے دانت نکال لے۔

O......O......O

☆ بچے کو کچے گوشت کا ٹکڑا دے دیں تاکہ وہ اپنے دانتوں میں چبائے تو وہ آسانی سے دانت نکال لے گا۔

☆ بچے کے مسوڑھوں پر چربی نیولا ملیں وہ بچہ نہایت آسانی سے دانت نکال لے گا۔

☆ جست اور تانبے کی تار کو رسی کی طرح بٹ لیں اور مخمل کے کپڑے میں سی رکھیں اور بچے کے گلے میں دیں بچہ دانت نکالنے میں کوئی تکلیف محسوس نہ کرے گا۔

O......O......O

☆ تخم سرس ایک کپڑے میں سی کر بچے کے گلے میں ڈال دیں بچہ دانت آسانی سے نکال لے گا۔

O......O......O

# بچے کا ڈر جاتا رہے

اگر بھیڑیئے کی آنکھ یا دانت یا کھال کا ٹکڑا بچے کے گلے میں باندھ دیں تو بچہ نیند میں ہرگز نہ ڈرے۔

**دیگر:**

☆ اگر بچے کے گلے میں روپ مکھی جو ایک قسم کا پتھر ہے لٹکا دیں تو وہ پھر نہ ڈرے۔



☆ اگر ریچھ کی دائیں آنکھ بچے کے باندھ دیں تو وہ بچہ پھر نیند میں نہ ڈرے گا۔



☆ اگر بچے کے گلے میں سون مکھی لٹکا دیں تو اس عمل سے وہ بچہ نیند میں نہ ڈرے۔



☆ اگر سونس جانور کا دانت بچے کے گلے میں لٹکا دیں تو وہ ڈرنے سے محفوظ رہے۔



☆ اگر بچے کے گلے میں فاختہ پرندہ کی بیٹ باندھ دی جائے تو وہ سوتے میں ہرگز نہ ڈرے۔



☆ اگر گدھے کا تھوڑا سا چمڑہ لے کر کسی لڑکے کی گردن میں باندھ دیں تو وہ نہ ڈرے گا۔



☆ بچے کو موتنگے حل کر کے پلائیں اور اس کو بچوں کے گلے میں بھی لٹکائیں نیند میں چونکنے اور ڈر کر رونے کیلئے مفید ہے۔

## شیر خوار بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے

شیر کا ناخن چاندی میں منڈھوا کر بچے کے گلے میں باندھ دیں وہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

دیگر:

☆ مرغ کی ہڈی بچے کے گلے میں باندھنے سے بھی وہ بچہ ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔



☆ برگ نیم، برگ بکائن، برگ سرس کو پانی میں اُبال کر اس پانی سے بروز اتوار جو بچہ چھتر کا ہو نہلائیں اور پھر ہر ماہ بروز اتوار ایک سال تک نہلاتے رہیں بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔



☆ ہرڑ، رسونت اور ریوند کا استعمال بچہ کو ہر آفت سے محفوظ رکھتا ہے۔

## عورت کو باندھنا

اگر بگلے کے خون میں سرِ ذکر تر کر کے عورت سے جماع کیا جائے تو دوسرا آدمی اس پر قادر نہیں ہوتا اس کے کوہ کی بھی یہی خاصیت ہے۔

دیگر:

☆ اگر بھیڑیئے کا پتہ مرد اپنے ذکر پر لگا کر کسی عورت سے جماع کرے تو پھر اس عورت پر کوئی دوسرا مرد قادر نہ ہو۔



☆ عورت کے بال جو کنگھی کرنے سے ٹوٹ پڑتے ہیں جلا کر شہد میں ملا کر سرِ ذکر پر ملا کریں اور اسی عورت سے جماع کریں تو اس عورت پر کوئی قادر نہیں ہو سکتا۔

☆ ہونڈا ورنز کے خصیے خشک کر کے پیس کر تل کے تیل میں ملا کر ذکر پر طلاء کریں جس عورت سے جماع کریں اس پر دوسرا آدمی قادر نہ ہو سکے۔



☆ اگر بھیڑیئے کا پتہ شہد میں ملا کر اور اپنے ذکر پر لگا کر عورت سے جماع کریں تو پھر دوسرا مرد اس پر قادر نہ ہو سکے گا۔



☆ اگر مرد اپنے ذکر پر کالے مرغ کا پتہ مل کر عورت سے جماع کرے تو پھر دوسرا مرد اس پر قادر نہ ہو سکے۔

اگر مرد چاہے کہ عورت کسی غیر مرد کے پاس نہ جائے تو بیج گر دونه دانه شفام یعنی کنگھی ان دونوں کو برابر لے کر پانی میں پیس کر قضیب پر لگا کر جماع کرے تو وہ عورت کسی دوسرے مرد سے ہرگز ہرگز فعل بد نہ کرے گی اگر اس کو کھولنا چاہے تو بیج گر دونه ایک تولہ کوٹ کر کھلا دے وہ پھر دوسرے مرد کے کام کی ہو گی۔



☆ خرگوش کے پتے کے عرق میں چنبیلی کا تیل ملا کر اور قضیب پے لگائیں اور کسی عورت سے جماع کرے تو اس عورت پر دوسرے مرد سے کچھ نہ ہو سکے گا۔



## عورت کے دل کا راز معلوم کرنا

اُلو کا دل اگر سوتے ہوئے عورت کے اُلٹے یعنی بائیں ہاتھ پر رکھ دیں تو اپنے اچھے اور برے سب کیے ہوئے کام بیان کر دیتی ہے اور جو دریافت کرو گے بتا دے گی۔

اُلو کے دل کو سینے پر رکھنے سے بھی یہی اثر ہوتا ہے عورت کے اگر مرد کے سینے پر بھی رکھیں تو اس پر بھی ایسا ہی اثر ہوتا ہے لیکن عورت کی نسبت ذرا دیر سے۔

دیگر:

☆ اگر خرگوش کی چربی سوئی ہوئی عورت کے تکیے تلے رکھ دیں تو اپنے تمام کام بیان کر دیتی ہے۔



☆ اگر لقا پرندہ کا سر لے کر خشک کر کے کتاں کے نئے کپڑے کی تھیلی میں باندھ کر عورت کی ران پر سوتے وقت باندھ دیں تمام باتیں جو اس کے دل میں ہوں گی کہہ دے گی اور جو کچھ اس نے دن میں کیا ہو گا وہ بھی بیان کر دے گی۔



☆ ہدہد کا دل سوئی ہوئی عورت کے دل پر رکھ دو جو کام اس نے کیے ہوں گے سب بتانے لگے گی۔



☆ مینڈک کی زبان اور دل اور نرگس کی جڑ اور بلبل کی آنکھ چاروں کو ہم وزن لے کر کتاں کے کپڑے میں باندھ کر سوئی ہوئی عورت کے دل پر رکھنے سے جو کچھ اس نے کیا ہو نیند میں کہہ دیتی ہے۔



☆ چرخ کی زبان سوئی ہوئی عورت کے سینے پر رکھ دو جو کچھ پوچھو گے سب بتا دے گی۔



☆ پہاڑی بکری کا دودھ لے کر کسی مرد یا عورت کے سرہانے جو سویا ہو رکھ دیں تو وہ اپنا تمام راز دل کہہ دے گا۔



☆ اگر سوتے ہوئے انسان کے سینے پر خوک کی زبان رکھ دیں تو وہ اپنا تمام دلی بھید بتا دے گا۔

☆ بلبل کی آنکھ کسی برتن میں رکھ کر کسی سوتے ہوئے آدمی کی چھاتی پر رکھیں اور اپنا تمام راز بیان کر دے گا۔

## بانجھ پن دور ہو

☆ اگر عورت سنگ خزامی اپنے پاس رکھے تو بانجھ پن دور ہو۔

☆ اگر عورت تھوڑا سا پنیر مایہ خرگوش پیس کر مجامعت کے بعد فرج میں رکھے تو حمل قائم ہو۔

☆ اگر مرغابی نر کے خصیے بھون کر مرد کھالے اور عورت سے صحبت کرے تو فوراً حاملہ ہو جائے۔

☆ اگر کسی عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو تو حیض سے پاک ہونے کے بعد ساڑھے چار ماشہ برادہ آبنوس روزانہ سات دن تک پانی اور شہد کے ساتھ پھانکے بعد اس کے صحبت کرائے حاملہ ہوگی۔

☆ تھوڑا سا مشک پیس کر اور زنبق کے تیل میں ملا کر عورت کے عین فارغ ہونے کے بعد سرذکر یعنی سپاری کو آدمی چکنا کرے اور جماع کرے تو حمل رہ جائے اگر روغن زنبق نہ ملے تو چنبیلی کے تازہ پتے تل کر تیل میں پکائیں اور روغن علیحدہ کریں۔

☆ اگر بانجھ عورت مادہ خرگوش کی فرج پکا کر کھائے تو حمل کے موافق ہو جائے۔

☆ سفید کنگنی کی جڑ یک رنگی گائے کے دودھ میں پیس کر حیض سے پاک ہونے کے بعد اسی دن کھا کر مرد کے پاس جائے تو حمل قائم ہو اور لڑکا پیدا ہوگا۔

☆ کتاب الیضاح میں لکھا ہے کہ جس روز عورت حیض سے فارغ ہو اس دن مرد اپنے ذکر کو تین بار تازہ دودھ سے تر اور خشک کرے اور پھر جماع کرے ضرور حمل ٹھہرے گا۔



## شہوت جاتی رہے

☆ ابابیل کے خون کو عورت کو بغیر اطلاع دیئے کسی چیز میں کھلا دیں اس کی شہوت جاتی رہے گی۔

☆ گیدڑ کے پیشاب میں مالکنگنی کئی دن تک بھگو رکھیں اور پھر تین دن تک ایک ایک دانہ روزانہ فاحشہ عورت کو کھلائیں شہوت اس کی بالکل جاتی رہے گی پھر جماع کی خواہش نہ ہوگی اور نہ کوئی شخص اس پر قادر ہو سکتا ہے۔

☆ فاحشہ عورت کو راہ راست پر لانے کیلئے لاثانی ہے ہونڈار جس کو جرکھ بھی کہتے ہیں اس کا ذکر لے کر سائے میں خشک کر کے برادہ کریں اور پانی یا شراب میں ملا کر عورت کو بے خبری کے عالم میں پلادیں اس کی شہوت جاتی رہے گی۔

☆ عورت کو مجالو کی جڑ کھلادیں اگر چہ وہ کتنی بھی بے شرم ہوگی شرم دار بن جائے گی۔

☆ ایک پیسہ برابر کھال چرخ کی عورت کو کھلادیں وہ بدکاری سے باز آجائے گی۔

O......O......O

## حمل گرنے سے روکنا

☆ خچر کے کان کا میل چاندی کے تعویذ میں رکھ کر حاملہ کے باندھ دیا جائے تو جب تک بندھا رہے وضع حمل نہ ہو۔

☆ اگر باغ کی چھپکلی کو پکڑ کر خچر کی کھال میں لپیٹ کر ایسی عورت کے باندھ دیں جس کا حمل گر جاتا ہو تو پھر اس کا حمل نہ گرے۔

☆ اگر حاملہ عورت ہر وقت دھتورے کی جڑ اپنی کمر سے بندھی رکھے تو اسقاط نہ ہو۔

☆ اگر کرنجوے کو لال ڈورے میں باندھ کر عورت کی کمر میں باندھ دیا جائے تو حمل ساقط نہ ہو۔

O......O......O

## ولادت آسانی سے ہو

☆ دردزہ کے وقت دو اڑھائی تولہ زعفران عورت کی مٹھی میں دے دیں اور وہ زور سے مٹھی بند کر لے جب پسینہ ہاتھ کو آئے گا فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

☆ دردزہ کے وقت عورت کو ساڑھے چار ماشہ سے سات ماشہ تک زعفران پانی میں گھول کر پلا دیں تو بچہ فوراً پیدا ہو۔

☆ برگ کثائی و پوست اندرائن گلاب میں حل کر کے ناف پر ضماد کریں آسانی سے ولادت ہو۔

☆ بچہ پیدا ہونے کے وقت چرخ کا دایاں ہاتھ عورت کے سرہانے رکھ دیں تو ولادت آسانی سے ہو۔

☆ جب بچہ پیدا ہونے کا وقت ہو عورت کی ران میں سنگ مقناطیس لٹادیں نہایت سہولت سے ولادت ہو لیکن بعد ولادت فوراً علیحدہ کر دو۔

☆ اُلو کی آنکھ اور جنگلی مرغ کی چونچ سفید پارچہ میں باندھ کر داہنی ران پر باندھنے سے وضع حمل کی تکلیف رفع ہو۔

☆ اگر عورت سر چھوکہ کی جڑ اپنے بدن پر باندھ لے تو بچہ پیدا ہونے کے وقت تکلیف نہ ہو۔

☆ اگر عورت دردزہ میں مبتلا ہو اور بچہ پیدا نہیں ہوتا تو اس کے بدن یا پلنگ کے نیچے گھوڑے کا سم جلا دیں فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

☆ اگر عورت کے بچہ نہ ہوتا ہو اور دردزہ کمالی ہو تو ایک باکرہ جو ہمنام حاملہ کی ہو اس کا نام لے کر پکارے کہ اے فلاں منکر دختر کرم زائیدہ ام تو ہنوز نہ زائیدہ تو بچہ فوراً پیدا ہوگا۔

☆ جب عورت دردزہ میں مبتلا ہو تو اس کے ہاتھ میں کالی موصلی کی جڑ دے دیں ولادت آسانی سے ہوگی۔



## حاملہ کی پہچان

☆ عورت کو شہد اور پانی باہم ملا کر نہار منہ پلا دیں اگر پیٹ میں مروڑ پیدا ہو تو حاملہ ہے ورنہ نہیں۔

☆ دودھ عورت کا دو درم تھوڑے سرکہ میں ملا کر عورت کو پلائیں اگر اس کے پیٹ میں درد ہو تو حاملہ ہے اگر درد نہ ہو تو حاملہ نہیں۔

☆ بغیر سوراخ کیا ہوا مازو عورت کے رحم میں رکھ کر ایک رات رہنے دیا جائے اور پھر نکالا جائے اگر اس میں کیڑا ملے تو حاملہ ہے ورنہ نہیں۔



## خون حیض یا خون استحاضہ بند کرنا

بلی کا جگر اگر عورت کے باندھ دیا جائے تو خون حیض یا خون استحاضہ جو جاری ہو فوراً بند ہو جائے۔



## دافع اٹھرا

برگ بیری، برگ آک، برگ ببول، برگ نیم، برگ سرین، برگ ارنڈ، برگ پیپل اور سات کنوؤں کا پانی سات راستوں کی خاک ایک کوزے برتن میں ڈال دیں اور بروز اتوار کسی بیری کے نیچے جا کر اشنان کرے یہ عمل اس اتوار کو کرنا چاہیے جو شکل پکھ کا ہو تو اس کا اٹھرا دور ہو اور آئندہ جو بچے پیدا ہوں وہ کبھی بھی ہلاک نہ ہوں۔

دیگر:

☆ دوشیزہ لڑکی کا کاتا ہوا سوت لے کر دس تار کا ایک ہاتھ لمبا دھاگہ لے کر بٹ دیں اور بروز اتوار دائیں پنڈلی پر باندھ دیں اٹھرا جاتا رہے۔



☆ جس عورت کو اٹھرا کی مرض ہو وہ تمباکو نوشی شروع کر دے بس اس کا اٹھرا جاتا رہے گا یہ عمل مجرب ہے اور ہزاروں کو فائدہ پہنچ چکا ہے۔



# نظر بد و مصائب سے محفوظ

☆ آلو بن کو اپنے مکان کے دروازے پر لٹکانے سے اس کے رہنے والوں کو نظر بد نہیں لگے گی اور وہ مصائب سے محفوظ رہے گا۔



☆ اگر کوئی شخص تھوڑا سا گوشت سیاہ بلی کا کھالے تو اس کبھی اثر نہ کرے گا اور نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

☆ بروز سنیچر طلوع آفتاب سے پہلے کسی چوراستے کی مٹی بائیں ہاتھ سے اٹھائیں اور نیلے کپڑے میں باندھ کر ساتھ رکھیں اس کے رکھنے سے جادو اثر نہ کرے اگر جادو اثر کر چکا ہو تو اس کا نقد دفع ہو جائے۔



☆ ہدہد کو ذبح کر کے جس گھر کے دروازے پر لٹکا دی جائے گھر کے رہنے والے جادو نظر بد، مرگی اور چوروں سے محفوظ رہیں گے۔



☆ جس شخص کے پاس چرز جانور کی داہنی آنکھ ہوگی اس کو نظر نہ لگے گی۔



☆ اگر ریچھ کی چربی بچہ کی پیدائش کے وقت اس کے جسم پر مل دی جائے تو تمام عمر نظر بد سے محفوظ رہے۔



☆ جو شخص سراج القطرب کی جڑ اپنے پاس رکھے گا وہ نظر بد اور بلا سے محفوظ رہے گا۔



☆ برہان قاطع میں لکھا ہے کہ سنگ کرک کو اپنے پاس رکھنے سے جادو کا اثر نہیں ہوتا اور لوگ ایسے آدمی سے محبت کرتے ہیں۔

☆ جس گھر میں فاختہ ہو اس گھر کے رہنے والے جادو اور نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔

☆ جو شخص اپنے پاس گیدڑ کی دائیں آنکھ رکھے گا وہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

☆ مجیٹھ کے پیڑ کو اکھاڑ کر گھر میں لٹکا دیں اہل خانہ نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔

☆ اگر کوئی شخص کیکڑہ جلا کر اپنے پاس رکھے تو اس پر کسی قسم کا جادو اثر نہ کرے گا۔



## جادو کے ذریعے نظر بد اور جادو کا اثر دور ہو

ایک نسخہ بعنوان جادو، نظر بد و مصائب سے محفوظ رہنا میں نمبر ایک پر درج ہو چکا ہے وہ بھی جادو کا اثر دور کرنے میں لاثانی ہے۔ اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو تو وہ حب المحلب نیلے کپڑے میں باندھ کر اپنے پاس رکھے، جادو کا اثر زائل ہو جائے گا۔

جو شخص بہت بزدل آدمی ہو دلیر ہو جائے گا اور جادو کا اثر دور ہو جائے گا۔

پپیتا جو ایک پھل کے بیج کا نام ہے لے کر اس میں سوراخ کر کے اگر گلے میں ڈال لیا جائے تو ہر قسم کے جادو کے اثر اور نظر بد کے اثرات سے دور ہو جائیں گے بلکہ الٹا جادو کرنے والے پر لوٹ جائے گا۔ ایسا آدمی وبا اور ہوا کی خرابی سے بھی محفوظ رہے گا۔



## حمل گرانا

حمل گرانا قانوناً جرم ہے لیکن ایسی صورت میں جبکہ بچہ پیٹ کے اندر ہی مر جائے یا ابھی پہلا بچہ بہت چھوٹا ہو اور دوسرا حمل قرار پا جائے نیز عورت کی صحت ایسی اچھی نہ ہو کہ وہ بچہ پیدا کرنے کی تکلیف برداشت کر سکے یعنی وہ ایسی حالت میں ہو کہ دو جانوں کے ضائع ہونے کا پورا پورا احتمال ہو تو اس صورت میں حمل قرار ہونے کے تین ماہ کے اندر ہی اندر گرانا کوئی برا نہیں لیکن پھر بھی ایسا کام کرنے سے پیشتر کسی لائق ڈاکٹر یا لیڈی ڈاکٹر کی رائے ضرور لینی چاہیے۔

